# امام احمد رضا کا فقہی کمال

## فتاویٰ رضویہ جلد ہفتم کے آئینے میں

سنہ تالیف (۹-۲۰۰۸ء)


تحقیق و تالیف

مفتی محمد رضا قادری

استاذ: جامعہ اشرفیہ، مبارک پور، اعظم گڑھ



نظر ثانی

خیر الاذکیا، صدر العلما علامہ محمد احمد مصباحی

ناظم تعلیمات و سابق صدر المدرسین جامعہ اشرفیہ مبارک پور



ناشر

کتب خانہ قادریہ

مبارک پور، ضلع اعظم گڑھ، یوپی

# امام احمد رضا کا فقہی کمال
# فتاوی رضویہ جلد ہفتم کے آئینے میں


**تحقیق و تالیف**

۲۰۰۸-۹ء

مفتی محمد رضا قادری

استاذ: الجامعۃ الاشرفیہ، مبارک پور

ضلع اعظم گڑھ، یوپی

**نظر ثانی**

خیر الاذکیا، صدر العلما، علامہ محمد احمد مصباحی

ناظم تعلیمات و سابق صدر المدرسین جامعہ اشرفیہ، مبارک پور



**ناشر**

کتب خانہ قادریہ، مبارک پور، اعظم گڑھ، یوپی

نام کتاب: امام احمد رضا کا فقہی کمال فتاوی رضویہ جلد ہفتم کے آئینے میں

تحقیق و تالیف: مفتی محمد رضا قادری

نظر ثانی واصلاح: خیر الاذکیا، علامہ محمد احمد مصباحی

ناظم تعلیمات جامعہ اشرفیہ مبارک پور، اعظم گڑھ

باہتمام: حضرت مولانا غلام نبی رضوی

ساکن: لہرپٹی، ضلع مہوتری، نیپال۔ مقیم حال: بلدیہ، قطر

تعداد صفحات: ۱۷۶

اشاعت اول: اپریل ۲۰۲۱ء/شعبان ۱۴۴۲ھ

ناشر: کتب خانہ قادریہ، مبارک پور، ضلع اعظم گڑھ، یوپی

قیمت: IC 150

## ملنے کے پتے

(۱) جامعہ اشرفیہ، مبارک پور، عالیہ بلڈنگ کمرہ نمبر 16 ۔ **7521064491**

**muftimohdrazaquadrimisbahi@gmail.com**

(۲) سنی پبلی کیشنز، دریا گنج، دہلی **9867934085**

(۳) خانقاہ قادریہ، چشتیہ راہ سلوک، چاند پور، ضلع مرادآباد، یوپی

(۴) مرکزی آفس راشٹریہ علما کونسل، نیپال، **00977-9806951702**

(۵) برکاتی منزل، جنک پور، اسٹیشن محلہ، وارڈ ۱ ضلع دھنوشا، نیپال

**00977-9817865996**

(۶) مجلس برکات، الجامعۃ الاشرفیہ، مبارک پور

# عنوانات

# تفصیلی فہرست

## فکر انگیز تحقیقات ........................ ۷۳

# اعلیٰ حضرت کی فقہی تحقیقات پر مفتی محمد رضا قادری کا محققانہ جائزہ

از قلم: طفیل احمد مصباحی (سابق ایڈیٹر ماہنامہ اشرفیہ، مبارک پور)

مجددِ اسلام، فقیہِ اعظم، اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خان محدث بریلوی علیہ الرحمہ (متوفیٰ: ۱۳۴۰ھ) کے علمی جاہ و جلال کا ایک جہان معترف ہے۔ پچاس سے زائد علوم و فنون پر تقریباً ایک ہزار کتب و رسائل آپ کے علمی تبحر، فقہی کمال، شانِ اجتہاد اور "جامع العلوم و الفنون" ہونے پر دلالت کرتے ہیں۔ آپ صحیح معنوں میں بقیۃ السلف اور عمدۃ الخلف تھے۔ صدیوں پہلے وفات پانے والے علمائے کرام و فقہائے عظام کی علمی فتوحات اور ان کی ہمہ جہت دینی و ملی خدمات کا جو حال تاریخ کی کتابوں میں ہم پڑھاتے کرتے تھے، امام موصوف کی عہد ساز شخصیت نے اس کی یاد تازہ کر دی ہے۔ ان کی عبقریت، علمی جلالت اور رسوخ فی العلم نے پورے عہد کو متاثر کیا اور اور اساطینِ ملت سے اپنی صلاحیتوں کا لوہا منوایا۔ علوم و فنون کی شاید ہی کوئی ایسی شاخ ہو جس پر اس شاہین صفت عالم و مجدد کی فلک پیما فکر نے اپنا آشیانہ نہ بنایا ہو۔ یوں تو آپ تمام مروجہ علوم و فنون کے امام تھے، لیکن خصوصیت کے ساتھ علمِ تفسیر و حدیث اور فقہ و افتا میں اس بلندی پر فائز تھے، جس کے آگے بڑے بڑے کج کلاہانِ فن کوتاہ قد نظر آتے ہیں۔ آپ کی جملہ تصانیف میں تحقیق و اجتہاد کا رنگ غالب ہے۔ بارہ جلدوں پر مشتمل "فتاویٰ رضویہ" ایک عظیم علمی و فقہی دائرۃ المعارف ہے، جس میں آپ کی فقہی مہارت و بصیرت اپنے نقطۂ انتہا پر دکھائی دیتی ہے۔

اعلیٰ حضرت کی غیر معمولی فکر و شخصیت اور ہمہ جہت دینی و علمی خدمات پر سینکڑوں کتب و رسائل اور ہزاروں مضامین و مقالات لکھے جا چکے ہیں، لیکن اس سمندر میں موجود

بیش قیمت جواہرات کا احاطہ اب تک نہیں کیا جا سکا ہے۔ ہمارے یہاں تقلید و روایت کا رجحان عام اور تحقیق و درایت کا کافی حد تک فقدان ہے۔ کسی محقق یا اہلِ قلم نے ایک موضوع پر قلم کیا اٹھایا کہ اس کے نقشِ قدم پر چلتے ہوئے دھڑا دھڑ قلم چلنے لگتے ہیں اور مضامین کے انبار لگ جاتے ہیں۔ امام موصوف کی حیات و خدمات پر اب تک جتنے مضامین و مقالات لکھے جا چکے ہیں، ان سب کو سامنے رکھ کر اگر ان کا تنقیدی جائزہ لیا جائے تو پچہتر فیصد کام نقل و روایت اور تقلیدی نوعیت کے حامل نظر آئیں گے۔ گویا چبایا ہوا لقمہ چبانا ہماری تحریری روایت کا حصہ بن گیا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ ردِ وہابیہ اور دیگر اختلافی موضوعات پر ہمارے یہاں کتب و رسائل کی کمی نہیں۔ باقی حدیث، اصولِ حدیث، علمِ قرآن و تفسیر، تاریخ و سیاست، صحافت، اقتصاد و معیشت، قاموس و لغات، درسی کتب کے شروح و حواشی جیسے موضوعات پر علمائے اہلِ سنت کی کتابیں ڈھونڈنے سے بھی نہیں ملتیں۔ مذکورہ بالا عناوین پر اگر کچھ کتابیں ہیں بھی تو ان کی حیثیت آٹے میں نمک کے برابر ہے۔

اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خان محدث بریلوی کی علمی و فقہی خدمات پر خالص علمی و تحقیقی نقطۂ سے تحریر کردہ کتب و رسائل میں ایک اہم کتاب "امام احمد رضا کا فقہی کمال: فتاویٰ رضویہ جلد ہفتم کی روشنی میں" بھی ہے، جس میں ایک محقق کا تحقیقی رنگ و آہنگ، ایک جید عالم کی علمی مہارت اور ایک مفتی کا فقہی انداز و اسلوب جا بجا نظر آتا ہے۔ رضویات کے حوالے سے اس قسم کی علمی و تحقیقی کتاب کم ہی وجود میں آتی ہے۔

مؤرخِ اسلام، نازشِ علم و حکمت حضرت مولانا مفتی محمد رضا قادری دام ظلہ العالی (استاذ جامعہ اشرفیہ، مبارک پور، اعظم گڑھ، یوپی) ایک ابھرتے ہوئے جواں سال عالم و فاضل، باصلاحیت مفتی، کامیاب مدرس، ممتاز اسلامی اسکالر، تاریخ و تصوف پر گہری نظر رکھنے والے عظیم محقق و مؤرخ اور مختلف موضوعات پر تقریباً تین درجن کتابوں کے بلند پایہ مصنف ہیں۔ مزاج میں تحقیقی رنگ غالب ہے۔ یہی وجہ ہے کہ جس موضوع پر قلم اٹھاتے ہیں، اس کا حق ادا کر دیتے ہیں۔ ساڑھے چھ سو صفحات پر مشتمل ان کی کتاب "نیپال میں

اسلام کی تاریخ" ان کی تحقیقی و تصنیفی مہارت کی دلیل ہے۔ کم گو اور بسیار جو ہیں۔ ہمیشہ علمی و تحقیقی کاموں میں مصروف رہتے ہیں اور قوم و ملت کی فلاح و بہبود میں کوشاں نظر آتے ہیں۔ ان کی علمی و تصنیفی فتوحات قابلِ قدر اور لائقِ رشک ہیں۔ علاوہ ازیں بھرپور تنظیمی اور قائدانہ صلاحیتوں کے بھی مالک ہیں۔ "تعمیرِ امت نیپال" ان کی قائدانہ صلاحیتوں کی غماز ہے۔ غرض کہ اللہ تعالیٰ نے موصوف کو بہت ساری خوبیوں سے نوازا ہے۔ اللہ تعالیٰ اپنے حبیبِ پاک صاحبِ لولاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے صدقے گلشنِ علم و تحقیق کے اس گلِ سرسبد کو ہمیشہ شاداب و نکہت بار رکھے۔ آمین۔

زیرِ نظر کتاب (امام احمد رضا کا فقہی کمال: فتاویٰ رضویہ جلد ہفتم کی روشنی میں) ایک سو اٹھاون صفحات پر مشتمل ہے، جسے مصنف نے تیرہ ذیلی عناوین میں منقسم کیا ہے اور ہر عنوان کے تحت سیر حاصل گفتگو کرتے ہوئے اس کے تمام ممکنہ گوشوں پر خالص تحقیقی انداز میں روشنی ڈالی ہے۔ کتاب کے مندرجات کا مطالعہ کرنے کے بعد جہاں اعلیٰ حضرت کی حیرت انگیز فقہی تحقیقات کا حال معلوم ہوتا ہے، وہاں مصنف کے تحقیقی شعور کا بھی اندازہ ہوتا ہے۔ امام احمد رضا قدس سرہ کی گراں قدر تصانیف کی سب سے بڑی علمی خصوصیت یہ ہے کہ ان میں دلائل و جزئیات کی کثرت، مختلف اقوال میں تطبیق، حلِّ اشکالات، متقدمین و معاصرین کے تسامحات کی نشان دہی، لغزش و خطا پر تنبیہ اور غیر منصوص احکام کا اِستنباط و استخراج ہے۔ فاضل مصنف نے اس حوالے سے تفصیلی روشنی ڈالی ہے اور دلائل و شواہد کے ساتھ اپنے موقف کے تمام پہلوؤں کو منقح کیا ہے۔ کتاب کے مشمولات و مندرجات یہ ہیں:

(۱) مشکلات و مبہمات کی توضیح (۲) مختلف اقوال میں ترجیح (۳) کثیر جزئیات کی فراہمی (۴) مراجع اور حوالوں کی کثرت (۵) اعلیٰ حضرت کی فکر انگیز تحقیقات (۶) غیر منصوص احکام کا استنباط اور جدید مسائل کی تحقیق (۷) تخریجِ احادیث (۸) علمِ حدیث میں کمال اور قوتِ استنباط و استخراج (۹) علمِ کلام میں مہارت (۱۰) علمِ تاریخ میں مہارت (۱۱) مخالفین و

موافقین پر تعاقبات (۱۲) تطفلات - سہو و خطا پر تنبیہات - (۱۳) دنیاوی معاملات سے آگاہی۔

اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خان قدس سرہ کی ذاتِ گرامی "بحر العلوم و جامعِ الفنون" کی حیثیت رکھتی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ آپ کی تصانیف میں علوم و فنون اور تحقیقات و تنقیحات کا ٹھاٹھیں مارتا سمندر نظر آتا ہے۔ وہ سائل کے نفسِ سوال کا شرعی جواب دیتے ہوئے بسا اوقات ایسی نفیس تحقیقی مباحث سپردِ قرطاس فرماتے ہیں کہ عقلیں دنگ رہ جاتی ہیں۔ فتاویٰ رضویہ، جلدِ اول، کتاب الطہارۃ کے باب التیمم میں "پانی" کے انواع و اقسام پر جو تحقیقی افادات رقم فرمائے ہیں، فقہ و افتا کی تاریخ میں اس کی نظیر نہیں ملتی۔ آپ نے اس مقام پر ایک سو اکیاسی (۱۸۱) ایسی چیزوں کے نام گنوائے ہیں، جن سے تیمم جائز ہے اور ایک سو تیس (۱۳۰) ایسی اشیا کے نام تحریر کیے ہیں، جن سے تیمم کرنا جائز نہیں ہے۔ مائے مستعمل و غیر مستعمل (یعنی وہ پانی جس سے وضو کرنا جائز ہے اور جس سے وضو ناجائز ہے) پر بحث کرتے ہوئے ایسے پانی کی ایک سو ساٹھ (۱۶۰) قسمیں بیان کی ہیں، جن سے وضو کرنا جائز ہے اور وہ پانی جس سے وضو جائز نہیں، اس کی ایک سو چھیالیس (۱۴۶) اقسام بیان فرمائی ہیں۔ اللہ اکبر! اس کو کہتے ہیں علم و تحقیق کا دریا بہانا۔

فاضل مصنف حضرت مفتی محمد رضا قادری مصباحی دام ظلہ العالی نے زیرِ تبصرہ کتاب میں "امام احمد رضا کی فکر انگیز تحقیقات" کے تحت بڑی مدلل گفتگو فرمائی ہے اور فقہ و افتا کے ایک عظیم محقق کی حیثیت سے امام موصوف کی فقہی تحقیقات پر روشنی ڈالتے ہوئے ولایتِ مجبرہ کی تمام قسموں کی مکمل توضیح و تحقیق / کافر، مسلمان کا ولی اور قاضی نہیں ہو سکتا / سود سے بچنے کے لیے حیلۂ شرعی کا جواز / بیع عینہ کی تحقیق اور اس کا شرعی حکم / جیسے گراں قدر فقہی مباحث سے اپنے قارئین کو جہانِ تحقیقاتِ رضا کی سیر کرائی ہے۔

"غیر منصوص احکام کا استنباط اور جدید مسائل کی تحقیق" میں امام احمد رضا قدس سرہ کو درک و کمال حاصل تھا۔ فتاویٰ رضویہ میں بہت سارے ایسے تحقیقی مسائل موجود ہیں، جن

کی صراحت و اشارت فقہ و فتاویٰ کی کتابوں میں موجود نہیں ہے ۔ انہیں میں سے ایک اہم اور اس زمانے کا لاینحل مسئلہ "کرنسی نوٹ" کا بھی ہے ۔ مفتیِ اعظم مکہ مکرمہ حضرت شیخ جمال بن عبداللہ حنفی علیہ الرحمہ سے جب کرنسی نوٹ کی بابت سوال ہوا تو آپ یہ کہہ کر خاموش ہو گئے کہ "العلم امانۃ فی اعناق العلماء، واللہ اعلم" لیکن قربان جائیے اعلیٰ حضرت امام احمد رضا قدس سرہ کے علمی تبحر پر کہ جب آپ سے اس کے بارے میں سوال ہوا تو آپ نے اس کی حقیقت و ماہیت اور شرعی حکم بیان فرماتے ہوئے وہ تحقیق پیش فرمائی کہ طبیعت جھوم اٹھتی ہے ۔ بقولِ مصنف: کرنسی نوٹ کا مسئلہ اس زمانے میں کس قدر لاینحل ہو چکا تھا، اس کا اندازہ مفتیِ اعظم مکہ مکرمہ شیخ جمال بن عبداللہ بن عمر حنفی کے جواب سے لگایا جا سکتا ہے ۔ مگر اعلیٰ حضرت نے اپنی خداداد فقہی بصیرت سے اس کا ایسا حل تلاش فرمایا کہ علمائے عرب و عجم سب حیرت میں پڑ گئے اور قارئین عش عش کر اٹھے ۔ ان تحقیقات کی چند جھلکیاں آپ بھی ملاحظہ کریں ۔ (تفصیل کے لیے زیر نظر کتاب کا مطالعہ کریں)

امام احمد رضا محدث بریلوی کے فقہی کمالات کا یہ روشن پہلو بھی قابلِ ذکر ہے کہ انہیں مشکلات و مبہمات کی توضیح اور مختلف اقوال میں ترجیح کا زبردست ملکہ حاصل تھا ۔ مصنف اس حوالے سے رقم طراز ہیں:

پیچیدہ مقامات کی توضیح و تشریح اور مشکلات و مبہمات کی تنقیح و تبیین کا کام کتنا اہم، دقت نظر اور وسعتِ مطالعہ کا متقاضی ہے، وہ اہلِ فہم پر مخفی نہیں ۔ امام احمد رضا قدس سرہ نے اس مشقت خیز امر کو کمال مہارت کے ساتھ سر فرمایا ہے ۔ فقہائے سلف کے کلام میں جہاں خفا و ابہام رہ گیا، انہوں نے ان کو روشن فرمایا اور جن دقیق نکات کی طرف صراحتاً ان کی توجہ نہیں ہو سکی تھی، ان کی طرف لطیف اشارہ بھی فرمایا ۔ اس ضمن میں بیشمار مثالیں آپ کے فتاویٰ میں موجود ہیں ۔ یہاں پر چند شواہد فتاویٰ رضویہ، جلدِ ہفتم سے نذرِ قارئین ہیں ............(تفصیل کے لیے زیر نظر کتاب کی جانب رجوع کریں)

مختلف اقوال میں ترجیح بڑا اہم کام ہے، جسے اجلۂ فقہا نے اپنی فقاہت اور وسعتِ علم کے

سہارے بڑی عالی ہمتی سے انجام دیا۔ لیکن جہاں ان سے کوئی ترجیح منقول نہ ہو یا جہاں مختلف تصحیح و ترجیح منقول ہوں، وہاں یہ کام اور زیادہ مشکل ہو جاتا ہے۔ مگر یہاں بھی اعلیٰ حضرت کا قلمِ حق رقم اور دقتِ نظر لائقِ خراجِ تحسین ہے کہ اس دشوار ترین مرحلے کو بھی کامیابی کے ساتھ سر فرمایا ہے۔ ذیل کی سطور میں چند شواہد نذرِ قارئین ہیں۔

(امام احمد رضا کا فقہی کمال، ص:۷ / ۱۴)

فتویٰ نویسی نہایت دشوار اور ایک ذمہ دارانہ عمل ہے۔ اس کے لیے مفتی کو دقاق عالم اور مختلف دینی علوم کا ماہر ہونے کے علاوہ حساس، ذی شعور، عرف و عادت سے واقف اور زمانہ شناس ہونا ضروری ہے۔ فاضل مصنف نے "دنیاوی معاملات سے آگاہی" کے عنوان سے ایک باب قائم کیا ہے اور دلائل کی روشنی میں امام احمد رضا قدس سرہ کے فکر و فن کا عالمانہ و محققانہ جائزہ لیا ہے۔ چنانچہ وہ لکھتے ہیں:

ایک مفتی کے لیے یہ ضروری ہے کہ وہ دنیاوی معاملات، لوگوں کے عرف و عادات اور لین دین کے طور طریقوں سے باخبر ہو۔ حالاتِ زمانہ پر ان کی نگاہ ہو۔ اس زاویے سے اعلیٰ حضرت قدس سرہ کی زندگی کا جب مطالعہ کرتے ہیں تو حیرت ہوتی ہے کہ اس قدر دینی مشاغل کی کثرت اور ہجومِ کار کے باوجود رفتارِ زمانہ اور معاملاتِ دنیوی پر گہری نگاہ اور عقابی نظر رکھتے ہیں۔

(ایضاً، ص:۱۴۳)

اسی طرح تخریجِ احادیث میں اعلیٰ حضرت کا محدثانہ مقام، علمِ کلام و علمِ تاریخ میں آپ کی حذاقت و مہارت اور مخالفین و موافقین پر آپ کے تعاقبات و تطفلات جیسے اہم، دلچسپ اور قیمتی موضوعات پر مصنف نے بیش قیمت مواد اس کتاب میں جمع کر دیے ہیں جو پڑھنے سے تعلق رکھتے ہیں۔ راقم الحروف اس گراں قدر تالیف پر انہیں مبارک باد پیش کرتا ہے۔ اللہ تعالیٰ انہیں جزائے خیر سے نوازے اور ان کی توفیقات میں دن بدن اضافہ فرمائے آمین۔

تبصرہ نگار:

طفیل احمد مصباحی

سابق ایڈیٹر ماہنامہ اشرفیہ مبارک پور

۷/اپریل ۲۰۲۱ء، بروز چہار شنبہ

# تقدیم

## از مصنف

**ولادت:** بریلی کے وہ فرزند نجیب جس کے والد امام المتکلّمین، دادا امام المتّقین، بیٹے حجۃ الاسلام اور مفتی اعظم ہند، جد امجد نے جس کا تاریخی نام "المختار" اور عرفی نام احمد رضا رکھا ۱۰ر شوال المکرم ۱۴ر جون ۱۲۷۲ھ / ۱۸۵۶ء کو رونق افزاے عالم ہوئے۔[1]

یہ وہ وقت تھا کہ ہندوستان میں سلطنت مغلیہ کا ساتین سو سالہ خورشید اقبال ڈوب رہا تھا، سیاسی بازی گروں کی کش مکش سے سارا کشور ہند لرزاٹھا تھا اور انگریز بساط ہند پر اپنے اقتدار کا پرچم نصب کر چکے تھے۔

**تعلیم:** جد امجد حضرت مولانا رضا علی خان (ولادت ۱۲۲۴ھ وفات ۱۲۸۶ھ) جو صاحب کشف و کرامت بزرگ تھے انھوں نے عقیقہ کے دن ایک خوشگوار خواب دیکھا جس کی تعبیر یہ تھی کی یہ فرزند فاضل و عارف ہوگا۔ طفولیت کے زمانے میں بسم اللہ خوانی ہوئی اور چار سال کی عمر میں ناظرہ قرآن مجید ختم کیا۔ آٹھ سال کی عمر میں ہدایۃ النحو کی عربی شرح لکھی۔ دس سال کی عمر میں مسلم الثبوت جیسی ادق کتاب پر حاشیہ قلمبند فرمایا اور ۱۳ تیرہ سال دس مہینہ کی عمر میں ۱۴ر شعبان ۱۲۸۶ھ میں تمام درسیات سے فراغت حاصل فرمائی۔ ابتدائی تعلیم میزان و منشعب و غیرہما مرزا غلام قادر بیگ سے پڑھی شرح چغمینی کے چند اسباق مولانا عبدالعلی رامپوری سے حاصل کیے اور بقیہ دینیات معقولہ و منقولہ کی تکمیل اپنے والد ماجد خاتم المحققین حضرت مولانا نقی علی خان قادری ۱۲۴۶ھ / ۱۲۹۷ھ سے فرمائی۔[2]

---

(۱) حیات اعلی حضرت از ملک العلماء سید ظفر الدین بہاری ار ۱۰۲ مطبوعہ مرکز اہلسنت برکات رضا پور بندر گجرات ۲۰۰۳ء

(۲) حیات اعلی حضرت از ملک العلماء سید ظفر الدین بہاری ار ۱۱۵-۱۱۴ مطبوعہ مرکز اہلسنت برکات رضا پور بندر گجرات ۲۰۰۳ء

اوائل عمر ہی سے ہوشمندی، ذکاوت وفطانت اور بلندی کے آثار آپ کی پیشانی پر ہویدا تھے۔ رسم بسم اللہ خوانی کے وقت جو حیرت انگیز واقعہ پیش آیا اسے سن کر سعدی شیرازی کا یہ شعر بے ساختہ ہونٹوں پہ مچل جاتا ہے۔

بالائے سرش زہوش مندی　　　　می تافت ستارۂ بلندی

**بیعت وخلافت:** ۱۲۹۴ھ میں خاتم الاکابر حضرت سید شاہ آل رسول احمدی مارہروی قدس سرہ سے بیعت فرمائی اور تمام سلاسل قدیمہ وجدیدہ کی خلافت واجازت کے ساتھ سند حدیث کی اجازت سے بھی مشرف ہوئے۔[1]

**حج وزیارت:** ۱۲۹۵ھ میں پہلی بار والد ماجد کے ساتھ زیارت حرمین طیبین کی سعادت حاصل کی۔ اور اکابر علمائے عرب حضرت سید احمد بن زینی دحلان مکی مفتی شافعیہ، حضرت عبد الرحمن سراج مفتی حنفیہ اور شیخ حسین بن صالح جمل اللیل امام شافعیہ وغیرہم سے علمی استفادہ فرمایا۔ اور ان بزرگوں نے فقہ وحدیث کی اجازت عطا فرمائی۔ اس سفر میں ایک روز مغرب کی نماز اعلیٰ حضرت نے مقام ابراہیم پر ادا کی، بعد نماز امام شافعیہ شیخ حسین بن صالح جمل اللیل نے بلا سابق تعارف کے آپ کا ہاتھ پکڑا اور اپنے ساتھ لیتے ہوئے دولت کدے پر تشریف لے گئے اور دیر تک آپ کی پیشانی کو پکڑ کر فرمایا: إِنّی لأَجِدُ نُوْرَ اللهِ فِی هٰذا الْجَبِیْنِ بیشک میں اس پیشانی میں اللہ کا نور پاتا ہوں۔ اور اپنے دست مبارک سے سلسلۂ قادریہ کی اجازت لکھ کر عنایت کی اور فرمایا: تمھارا نام ''ضیاء الدین احمد'' ہے۔ اس سند کی خوبی یہ ہے کہ اس میں امام بخاری تک صرف گیارہ واسطے ہیں۔[2]

**قوت حافظہ:** اعلیٰ حضرت قدس سرہ کو اللہ تعالیٰ نے حیرت انگیز قوتِ حفظ سے نوازا تھا۔ اس کا اندازہ ذیل کے دو واقعات سے لگایا جاسکتا ہے۔

---

(۱) حیات اعلیٰ حضرت از ملک العلماء سید ظفر الدین بہاری ۱/۱۱۴ مطبوعہ مرکز اہلسنت برکات رضا پور بندر گجرات ۲۰۰۳ء

(۲) حیات اعلیٰ حضرت از ملک العلماء سید ظفر الدین بہاری ۱/۱۳۳ مطبوعہ مرکز اہلسنت برکات رضا پور بندر گجرات ۲۰۰۳ء

(۱) سید ایوب علی رضوی کا بیان ہے کہ اعلی حضرت قُدِّسَ سِرُّہٗ نے ایک دن ارشاد فرمایا کہ بعض ناواقف حضرات میرے نام کے ساتھ حافظ لکھدیا کرتے ہیں حالانکہ میں اس لقب کا اہل نہیں ہوں۔ اس دن سے آپ نے قرآن مجید کے حفظ کی طرف توجہ فرمائی اور تیس دنوں میں تیس پارے قرآن پاک حفظ فرما کر تراویح میں سنا دیے۔ ایسا بھی نہیں کہ پورا دن یاد کرنے میں لگا دیتے ہوں بلکہ ہر روز ایک پارہ عشاء کا وضو فرمانے کے بعد سے جماعت قائم ہونے تک یاد فر ما لیتے۔[(۱)]

(۲) ایک بار پیلی بھیت میں حضرت مولانا وصی احمد محدث سورتی کے یہاں مہمان ہوئے اثنائے گفتگو ''عقود الدریہ فی تنقیح الفتاوٰی الحامدیۃ'' کا ذکر چل پڑا محدث سورتی صاحب نے فرمایا: میرے کتب خانے میں موجود ہے۔ اعلی حضرت نے فرمایا میں نے دیکھی نہیں ہے جاتے وقت میرے ساتھ کر دیجئے گا۔ محدث سورتی نے بخوشی قبول کیا اور کتاب لاکر حاضر کر دی۔ دو ضخیم جلدوں پر مشتمل اس کتاب کو آپ نے رات اور دن کے کچھ حصے میں پورا مطالعہ فرما لیا۔ جب روانگی کا وقت ہوا تو اعلی حضرت نے کتاب اندر بھیجوا دی اور ساتھ نہ لیا۔ محدث صاحب کتاب کے ساتھ واپس ہوئے اور عرض گزار ہوئے: کیا میں نے یہ کہہ دیا تھا کہ مطالعہ کے بعد واپس کر دیں گے اس لیے آپ ناراض ہو گئے اور کتاب ساتھ نہ لیا؟ آپ نے فرمایا کل میں جاتا تو ساتھ لے جاتا ٹھہرنے کی وجہ سے میں نے رات میں اور صبح میں پورا مطالعہ کر لیا ہے اب لے جانے کی ضرورت نہیں ہے۔ انہوں نے ازراہ تعجب پوچھ دیا بس ایک مرتبہ دیکھ لینا کافی ہو گیا؟ آپ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے امید ہے کہ دو تین مہینہ تک جہاں کی عبارت کی ضرورت ہو گی فتاویٰ میں لکھ دوں گا اور مضمون تو ان شاء اللہ عمر بھر کے لیے محفوظ ہو گیا ہے۔[(۲)]

---

(۱) حیات اعلیٰ حضرت از ملک العلماء سید ظفر الدین بہاری ۱/ ۲۵۲ مطبوعہ مرکز اہلسنت برکات رضا پوربندر گجرات ۲۰۰۳ء

(۲) حیات اعلیٰ حضرت از ملک العلماء سید ظفر الدین بہاری ۱/ ۲۵۷ مطبوعہ مرکز اہلسنت برکات رضا

**تصنیف و تالیف:** اعلیٰ حضرت قدس سرہ کو مروجہ تمام علوم و فنون پر کامل دسترس حاصل تھا۔ پچاس سے زائد علوم میں آپ نے کتابیں اور رسائل تصنیف فرمائے جن کی تعداد چھ سو سے زیادہ ہے [۱] یوں تو تمام علوم و فنون مروجہ پر آپ کو دسترس حاصل تھی لیکن فقہ و فتاویٰ و حدیث میں آپ کا مقام سب سے بلند تھا، بلکہ آپ اپنے دور کے ثانیِ امام اعظم ابو حنیفہ تھے۔ یہی وجہ ہے کہ حافظ کتب حرم سید محمد اسماعیل بن خلیل مکی نے اپنے ایک مکتوب میں اعلیٰ حضرت اور ان کے فتاویٰ سے متعلق تحریر فرمایا لَورَاٰهَا أبوحنيفة النُّعْمَانُ لَأَقَرَّتْ عَيْنَيْهِ وَ لَجَعَلَ مؤ لِّفَهَا مِنْ جُمْلَةِ الْأَصْحَابِ۔ [۲]

اگر امام اعظم ابو حنیفہ نعمان بن ثابت ان فتاویٰ کو دیکھ لیتے تو ان کی آنکھیں ٹھنڈی ہوتیں اور ان فتاویٰ کے مؤلف کو اپنے اصحاب (امام ابو یوسف و محمد وغیرہما رحمہما اللہ) کے زمرے میں شامل فرما لیتے۔ فتاویٰ رضویہ کی بارہ ضخیم جلدیں اس پر شاہد ہیں۔ اس میں آپ نے تحقیق و تدقیق کے وہ دریا بہائے ہیں کہ معلوم ہوتا ہے علم کا ایک چشمۂ سیال ہے جو بند ہونے کا نام نہیں لیتا۔ رد المحتار علامہ شامی پر پانچ جلدوں میں حاشیہ تحریر فرمایا۔ جب وہابیوں نے علم غیب مصطفیٰ ﷺ کے خلاف سورش برپا کی تو آٹھ گھنٹے کی قلیل مدت میں اَلدَّولَۃ المکیّۃ بالمادّۃِ الغیبیّۃ نامی کتاب تصنیف فرما کر ان کے ناپاک عزائم کو خاک آلود کر دیا۔

**فقہی تبحّر:** امام احمد رضا قادری اپنے دور کے ایک عبقری اور نابغۂ روزگار فقیہ تھے۔ فقہ کو انھوں نے اپنا سرمایۂ حیات بنا لیا تھا اور پوری زندگی اس علم کی خدمت میں صرف فرما دی۔ فقہ حنفی کو استدلال کی زبان عطا کی۔ وہ لوگ جو یہ کہتے ہوئے نظر آتے تھے کہ فقہ حنفی محض قیاس اور آرائے فقہا کا مجموعہ ہے اس کی زمینی حیثیت کچھ بھی نہیں، حدیث سے کوئی واسطہ نہیں ہے ان کی

---

پور بندر گجرات ۲۰۰۳ء

(۱) حیات اعلیٰ حضرت از ملک العلماء سید ظفر الدین بہاری ۱/۲۵۷ مطبوعہ مرکز اہلسنت برکات رضا پور بندر گجرات ۲۰۰۳ء

(۲) حیات اعلیٰ حضرت از ملک العلماء ۱/۱۰۱ مطبوعہ مکتبہ نبویہ گنج بخش روڈ لاہور ۲۰۰۳ء

زبانوں کو ہمیشہ کی لیے بند کر دیا اور واضح کر دیا ہے کہ امام اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے جو مسائل مستنبط کیے ہیں وہ سب کتاب و سنت اور اجماع امت کی روشنی میں ہیں اور ہزاروں مقامات پر استدلال کرتے ہوئے ثابت کر دیا کہ اس مسئلہ میں امام اعظم کی دلیل یہ حدیث ہے اور فلاں مسئلہ میں یہ۔ استنباطِ مسائل میں امام اعظم ابو حنیفہ کی نگاہ ان مصادرِ شریعت پر ہوا کرتی تھی جہاں بڑے بڑے ائمۂ مجتہدین کی نگاہیں پہنچنے سے قاصر رہیں۔ اور عدمِ رسائی کی بنیاد پر ان کے استنباط کردہ مسائل کو قیاسی مسائل کے زمرے میں شامل کر دیا۔

علماے اصول نے مجتہدین کے تین طبقات کا ذکر کیا ہے۔ پہلا طبقہ مجتہدین فی الشرع کا ہے۔ یہ اصول و فروع میں کسی امام کے مقلد نہیں ہوتے ہیں بلکہ براہ راست کتاب و سنت سے استنباطِ احکام کرتے ہیں جیسے ائمۂ اربعہ وغیرہم۔ دوسرا طبقہ مجتہدین فی المذہب کا ہے جو اصل میں اپنے امام کے پابند ہوتے ہیں جیسے صاحبین وغیرہما۔ تیسرا طبقہ مجتہدین فی المسائل کا ہے جو اصول و فروع میں اپنے امام کے پابند ہیں اور امام مذہب سے جو مسائل منصوص نہیں ہیں ان غیر منصوص مسائل کے احکام کا استنباط کرنے کی قدرت رکھتے ہیں جیسے امام کرخی و طحاوی و بزدوی وغیرہم۔ امام احمد رضا قُدِّسَ سِرہ کے فتاویٰ اور تحقیقات انیقہ کا مطالعہ کرنے کے بعد یہ حقیقت روز رروشن کی طرح عیاں ہو جاتی ہے کہ وہ مجتہدین کے اس تیسرے طبقہ میں شامل ہیں۔

چنانچہ انگریزوں کی ایک کمپنی "روسر" جانوروں کی ہڈیاں جلا کر ان کی راکھ سے شکر صاف کرتی تھی، جس میں حلال و حرام جانور کی ہڈیوں کی تمیز نہیں تھی۔ یہ ایک نیا مسئلہ تھا جسے آپ نے اُصولِ دینیہ کی روشنی میں تفصیل کے ساتھ بیان فرمایا۔

**جنسِ ارض کی اقسام:** اسی طرح جنسِ ارض کی چوہتر (۷۴) قسمیں علماے متقدمین نے بیان کی تھیں جن سے تیمم جائز ہے ان میں آپ نے ایک سو سات چیزوں کا اضافہ فرمایا اور جن چیزوں سے تیمم نہیں ہو سکتا تھا فقہاے متقدمین نے اٹھاون ۵۸ چیزیں گنوائی تھیں جب کہ آپ نے ان میں بہتر ۷۲ چیزوں کا اضافہ فرمایا۔ یہ کل تین سو گیارہ (۳۱۱) چیزیں ہوتی ہیں ان میں

۱۸۱ سے تیمم جائز ہے اور ۱۳۰ سے ناجائز ہے۔ پھر زیادات کے بارے میں فرمایا: ایسا جامع بیان اس تحریر کے غیر میں نہ ملے گا بلکہ زیادات در کنار اتنے منصوصات کا استخراج بھی سہل نہ ہو سکے گا وللہ الحمد۔ (۱)

**کرنسی نوٹ کا حکم:** اسی طرح کرنسی نوٹ ایک نوپید اور حادث چیز تھی فقہائے متقدمین و متاخرین کی کتابوں میں کہیں اس کی صراحت نہیں تھی جب دوسری بار اعلیٰ حضرت قدس سرہ ۱۳۲۳ھ میں حج و زیارت کے لیے تشریف لے گئے تو مکہ مکرمہ کے دو اکابر عالم دین مولانا عبداللہ مرداد اور فاضل جلیل حامد احمد محمد جدّاوی نے نوٹ کے احکام سے متعلق ۱۲ بارہ سوالات پیش فرمائے، اعلیٰ حضرت قُدِّسَ سِرّہ نے بکمالِ استعجال نوٹ کے احکام سے متعلق ایک مبسوط رسالہ کِفْلُ الْفَقِیْهِ الْفَا هِم فِی اَحْکَامِ قِرْطَاسِ الدَّرَاهِمِ صرف ڈیڑھ دن کی قلیل مدت میں تصنیف فرما کر علمائے عرب و عجم کو خوشگوار حیرت میں مبتلا کر دیا۔ اور دلائلِ ساطعہ باہرہ ظاہرہ سے اس کا مال ہونا ثابت فرمایا، اس رسالہ کو پڑھنے کے بعد علمائے عرب کی آنکھیں فرطِ مسرت سے چمک اٹھیں گویا انھیں کوئی مخفی خزانہ ہاتھ آگیا ہو۔

اس سے قبل اعلیٰ حضرت کے استاذ الاستاذ حضرت شیخ جمال بن عبداللہ بن عمر سابق مفتی حنفیہ مکہ سے بھی نوٹ کے متعلق سوال ہوا تھا تو انھوں نے صرف اس قدر جواب پر اکتفا فرمایا "اَلْعِلْمُ أَمَانَةٌ فِیْ أَعْنَاقِ الْعُلَمَاءِ وَاللّٰهُ تعالیٰ أَعْلَمُ"۔ علم علما کی گردنوں میں امانت ہے۔ مجھے اس کے جزیہ کا کوئی پتہ نہیں چلتا کہ کچھ حکم دوں۔ مکہ معظمہ کے ایک جلیل الشان عالم دین نے جب مذکورہ رسالے کا مطالعہ کیا اور اس مقام پر پہنچے جہاں اعلیٰ حضرت نے فتح القدیر سے یہ جزئیہ نقل فرمایا تھا "لَوْ بَاعَ كَاغِذَةً بِأَلْف یَجُوْزُ وَلَا یُكْرَه" پھڑک اٹھے اور اپنے ران پر ہاتھ مارتے ہوئے بولے: اَینَ جَمَالُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ مِنْ هٰذَا النَّصِّ الصرِیْح (۲) حضرت جمال بن عبداللہ اس نص صریح سے کہاں غافل رہے؟ مذکورہ رسالہ فتاویٰ رضویہ جلد ہفتم میں

(۱) الاجازت المتنیہ لعلماء مکۃ والمدینۃ ص ۳۵۹ مطبوعہ لاہور ۱۹۷۲ء
(۲) فتاوی رضویہ ۱/۱۰۷ باب التیمم

ملاحظہ فرمائیں۔ ان کے علاوہ اور بھی سینکڑوں مسائل ہیں جن کے احکام کا استخراج اعلیٰ حضرت قدس سرہ نے اصول فقہ اور جزئیات فقہ کی روشنی میں فرمایا ہے۔

**مختلف اقوال میں تطبیق و توضیح:** مشکلات و مبہمات کی تنقیح و تبیین، مختلف اقوال میں صحیح تطبیق اور ان سب کا ایسا معنی بیان کر دینا جس سے اختلاف ہی ختم ہو جائے اور سب مناسب صورتوں پر منطبق ہو جائیں یہ بڑی مہارت اور وسعتِ نظر کا متقاضی ہے مگر اعلیٰ حضرت امام احمد رضا قدس سرہ کی تصانیف اور فکر انگیز تحقیقات میں بکثرت اس مہارت کا مشاہدہ کیا جا سکتا ہے۔ درج بالا عنوان کے تحت چند شواہد ذیل کی سطور میں ملاحظہ کریں۔

**اِسراف فی الماء کا حکم:** (۱) اعلیٰ حضرت قدس سرہ سے ایک سول ہوا کہ طہارت میں بلا ضرورت پانی زیادہ صرف کرنے کا کیا حکم ہے؟

آپ نے فرمایا: اس بارے میں علمائے کرام سے چار طرح کے اقوال منقول ہیں۔ اول: یہ کہ مطلقاً ناجائز اور حرام ہے یہ قول بعض شوافع حضرات کا ہے جسے خود شیخ مذہب شافعی علامہ نو وی اور دوسرے محققین شافعیہ نے ضعیف فرمایا۔ دوم: مکروہ تنزیہی، خواہ بہتے ہوئے دریا میں ہو یا گھر میں حِلیہ اور بحر الرائق میں اسی کو اوجہ، اور نووی نے اظہر اور دوسرے ائمہ نے صحیح کہا ہے۔ سوم: مطلقاً کراہت نہیں، نہ تنزیہی نہ تحریمی، صرف ادب اور امر مستحب کے خلاف ہے، بدائع، فتح القدیر، منیۃ المصلی غُنیّہ، منیہ، خلاصۃ الفتاوٰی اور ہندیہ وغیرھا کتب میں ترک اِسراف کو آداب و مستحباتِ وضو سے شمار کیا گیا ہے اور مستحب کا ترک مکروہ نہیں بلکہ سنت کا ترک مکروہ ہے۔ چہارم: نہرِ جاری میں اِسراف جائز ہے کہ پانی کا ضِیاع نہیں ہوتا ہے اور اس کے علاوہ میں مکروہ تحریمی، مدقق علائی نے در مختار میں اسی کو مختار کہا، عمر بن نجیم نے نہر الفائق میں کراہت تحریم ہی کو ظاہر کہا اور اسی کو امام قاضی خان اور شمس الائمہ حلوائی وغیرھما اکابر کے کلام کا مفاد قرار دیا۔[1]

مذکورہ بالا چاروں اقوال میں بظاہر شدید اختلاف اور تعارض معلوم ہوتا ہے اور ایک عام

(۱) حیات اعلیٰ حضرت از ملک العلماء ار ۲۴۳ مطبع پوربندر

مفتی کے لئے یہ فیصلہ نہایت مشکل ہے کہ وہ اِسراف فی الماء کے بارے میں کون سا حکم صادر کرے مگر اعلیٰ حضرت قدّس سرّہٗ نے اس کمال مہارت کے ساتھ اس مشکل مقام کی توضیح اور مختلف اقوال میں تطبیق ظاہر فرمائی کہ سرے سے اختلاف ہی باقی نہ رہا۔ پہلے آپ نے ان تمام احکام کے علاحدہ علاحدہ محل کا تعین فرمایا پھر بعض احکام کو بعض صورتوں پر منطبق فرمایا۔ ان کے تطبیق کا خلاصہ یہ ہے:

حرام: بلاضرورت سنت سمجھ کر پانی زیادہ صرف کرنا اگرچہ دریا میں ہو۔

مکروہ تحریمی: بلا اعتقاد سُنت و بلاضرورت پانی اس طرح صرف کرنا کہ وہ ضائع ہو جائے۔

مکروہ تنزیہی: نہ سُنیّت کا اعتقاد ہو نہ پانی ضائع کرنے کا ارادہ لیکن عادۃً بلاضرورت پانی صرف ہو جائے۔

خلافِ ادب: سنیت کا اعتقاد ہو نہ پانی ضائع کرنے کا اردہ، نادراً بلاضرورت پانی صرف ہو عادی طور پر نہ ہو اس بصیرت افروز تطبیق کے بعد یوں رقم طراز ہوئے: یہ ہے بحمداللہ فقہِ جامع و فکرِ نافع و درکِ بالغ و نورِ بازغ و کمالِ توفیق و جمالِ تطبیق و حُسنِ تحقیق و عِطرِ تدقیق و باللہ التوفیق والحمدللہ رب العالمین الخ۔ (۱)

اس سے اعلیٰ حضرت کی ژرف نگاہی اور فقہی تبحر کا اندازہ ہوتا ہے واضح ہو کہ یہ تطبیق یوں ہی نہیں دے دی بلکہ پہلے ہر قول کے ماخذ کا جائزہ لیا پھر اصولِ فقہ کی روشنی میں تطبیق کی راہ نکالی اور فقہا کے اقوال سے مؤید و مبرہن فرمایا۔ اس مسئلے کی پوری تفصیل و تحقیق رسالہ ”برکات السماء فی حکمِ اِسراف الماء“ (۱۳۲۷ھ) فتاوی رضویہ جلد اول میں ملاحظہ فرمائیں۔

## (۲) افضلیتِ سیّد الانبیاء اور افضلیتِ قرآن کا مسئلہ

دُرِّ مُختار باب المیاہ سے ذرا پہلے یہ مسئلہ مذکور ہے۔ وَمَحْوُ بَعْضِ الْكِتَابَةِ بِالرِّيْقِ يَجُوْزُ وَ قَدْ وَرَدَ النَهْىُ فِى مَحْوِ اسمِ الله بالبُزاقِ و عنه عَلَيْهِ الصَّلٰوةُ والسَّلامُ: القُرآنُ أَحَبُّ إِلى الله تَعالى مِنَ السَّماوات وَالأرضِ وَ مَنْ فِيْهِنَّ.

---

(۱) فتاوی رضویہ ج۱ ص۷۶۱ باب الغسل مطبوعہ رضا اکیڈمی ممبئی

کسی تحریر کو تھوک سے مٹانا جائز ہے البتہ اللہ تبارک و تعالیٰ کا نام تھوک سے مٹانے کے بارے میں ممانعت آئی ہے۔ اور نبی ﷺ سے مروی ہے: قرآن اللہ کے نزدیک آسمانوں اور زمینوں اور ان سب سے افضل ہے جو آسمانوں میں اور زمینوں میں ہیں۔ اس حدیث میں قرآن کو آسمانوں اور ان میں بسنے والے سب لوگوں سے افضل بتا یا گیا ہے۔ سوال یہ پیدا ہو تا ہے کہ کیا قرآن سید الانبیاء ﷺ سے بھی افضل ہے یا نہیں! بعض علما اثبات کے قائل ہیں اور بعض نفی کے۔ اب اس پر علامہ شامی رحمۃ اللہ علیہ کا جواب ملاحظہ فرمائیں آپ لکھتے ہیں: ظَاهِرُه يَعُمُّ النَّبِيَ ﷺ وَالْمَسْئَلَةُ ذَاتُ خِلَاف وَالأَحْوَطُ التوَقُّفُ[1] ظاہر حدیث سے تو یہی معلوم ہو تا ہے کہ قرآن حضور ﷺ سے بھی افضل ہے مگر زیادہ احتیاط یہ ہے کہ توقف کیا جائے۔

متأخرین فقہا میں علامہ ابن عابدین شامی رحمۃ اللہ علیہ کا کتنا بلند مقام ہے وہ اہل علم پر مخفی نہیں، مسئلہ کی نزاکت کے پیش نظر آپ نے توقف کی راہ اختیار فرمائی مگر امام احمد رضا بریلوی قدس سرہ نے جدُّ الممتار میں "والأَحوَطُ التَّوَقُّفُ" کے تحت تحریر فرمایا: لَا حَاجَةَ إِلَى التَوَقُّفِ وَالْمَسْئَلَةُ وَاضِحَةُ الْحُكْمِ عِنْدِي بِتَوْفِيْقِ اللهِ تَعَالىٰ فَإِنَّ الْقُرْآنَ إِنْ أُرِيْدَ بِه الْمُصْحَفُ أَعْنِى الْقِرْطَاسَ وَالْمِدَادَ فَلَاشَكَّ أَنَّهُ حَادِثٌ وَ كُلُّ حَادِث مَخْلُوْقٌ فَالنَّبِيُّ ﷺ أَفْضَلُ مِنه، وَإِنْ أُرِيْدَ بِه كَلَامُ اللهِ تَعَالىٰ الذى هِيَ صِفَتُهُ فَلَاشَكَّ أَنَّ صِفَاتِه تَعَالىٰ أَفْضَلُ مِنْ جَمِيْعِ الْمَخْلُوْقَاتِ فَكَيْفَ يُسَاوِىْ غَيْرُه، مَا لَيْسَ بِغَيْرِه تَعَالىٰ ذِكْرُه وَبِه يَكُوْنُ التَّوْفِيقُ بَيْنَ الْقَوْلَينِ[2] توقف کی کوئی ضرورت نہیں میرے نزدیک اللہ کی توفیق سے مسئلہ کا حکم واضح ہے اس لیے کہ قرآن سے اگر مصحف یعنی کاغذ اور روشنائی مراد ہے تو اس میں کوئی شبہ نہیں کہ وہ حادث ہے اور ہر حادث مخلوق ہے اور جو بھی مخلوق ہے نبی کریم ﷺ اس سے افضل ہیں اور اگر قرآن سے مراد کلام الٰہی ہے جو باری تعالیٰ کی صفت ہے (یعنی کلام نفسی) تو اس میں کوئی شبہ نہیں کہ صفات باری تعالیٰ جمیع مخلوقات سے افضل ہیں۔ اور مخلوق جو غیر خدا ہے بھلا اس کے (صفت) برابر کیوں کر ہو سکتا ہے جو غیر ذات نہیں اس کا ذکر بلند ہو ہماری اس توجیہ سے دو مختلف اقوال میں تطبیق ہو جاتی ہے۔

---

(۱) فتاوی رضویہ ج اول ص ۲۰۷ باب الغسل

(۲) جد الممتار علی رد المحتار ۱/ ۱۲۰۔ ۱۱۹ کتاب الطہارۃ، مطبوعہ المجمع الاسلامی مبارکپور اعظم گڑھ ۱۹۸۲ء

یعنی جن علما نے کہا: کہ قرآن افضل ہے ان کی مراد قرآن سے صفت الٰہی قدیم ہے جو بلا شبہ تمام مخلوقات سے افضل ہے اور جن علما نے نبی کریم ﷺ کو قرآن سے افضل بتایا انہوں نے قرآن سے مصحف مراد لیا، جو کاغذ اور روشنائی کا مجموعہ ہے۔ یقیناً سید عالم ﷺ اس سے افضل ہیں۔ یہ ہے امام احمد رضا بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کی فقاہت فی الدین اور دِقّتِ نظر کہ اس لاینحل مسئلہ کا حل بھی پیش فرمایا اور اور دو مختلف اقوال میں خوبصورت تطبیق بھی پیش فرمائی۔

## ایک صاع پانی سے غسل اور ایک مُد پانی سے وضو کا مسئلہ

صحیحین میں حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کونین ﷺ ایک صاع سے لے کر پانچ مد تک پانی سے غسل اور ایک مد سے وضو فرما لیا کرتے تھے رواہ مسلم واحمد والترمذی، ابن ماجہ و الطحاوی عن سفینہ۔ دوسری روایت حضرت ابو عمامہ باہلی رضی اللہ عنہ کی ہے کہ حضور ﷺ نے نصف مد سے وضو فرمایا اس حدیث کو ابو یعلیٰ، طبرانی اور بیہقی نے ضعیف سند کے ساتھ روایت کیا ہے۔ ابو دائود و نسائی کی حدیث میں جس کو انہوں نے ام عمارہ رضی اللہ عنہا سے روایت کیا ہے دو تہائی مد کا ذکر ہے ابن خزیمہ اور ابن حبان کی صحیح میں عبد اللہ بن زید رضی اللہ عنہ کی روایت میں ایک تہائی مد کا ذکر ہے۔ آپ غور کریں کہ ان روایتوں میں باہم کتنا تضاد اور تعارض معلوم ہوتا ہے کہ پہلی روایت میں ایک مد دوسری میں نصف، تیسری میں دو تہائی اور چوتھی میں ایک تہائی مد کا ذکر ہے۔ عام قاری ان تفصیلات کو پڑھنے کے بعد حیران ہو جاتا ہے کہ آخر یہ تمام روایتیں حضور ﷺ سے کیسے ثابت ہیں؟ اور اختلافِ روایات کے اسباب کیا ہیں؟

اس پیچیدہ اور مشکل مقام کی عقدہ کشائی اعلیٰ حضرت اس انداز میں فرماتے ہیں کہ اہل ایمان کی آنکھیں روشن ہو جاتی ہیں: اقوال واحادیث سے ثابت ہے کہ وضو میں عادتِ کریمہ تثلیث تھی یعنی ہر عضو تین بار دھونا اور کبھی دو بار اعضاے وضو دھوئے جیسا کہ بخاری نے عبد اللہ بن زید اور ابو دائود و ترمذی اور ابن حبان نے ابو ہریرہ رضی اللہ عنہم سے روایت کی ہے اور کبھی ایک بار دھونے پر قناعت فرمائی جیسا کہ بخاری، دارمی، ابو دائود، نسائی، طحاوی و ر ابن خزیمہ نے عبد اللہ بن عمر اور عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہم سے بھی روایت فرمائی۔ (۱)

---

(۱) فتاوٰی رضویہ ج اول ص ۱۶۰۔۱۶۱، باب الغسل

غالباً جب ایک ایک بار اعضاے کریمہ دھوئے تہائی مد پانی خرچ ہوا اور دو دو بار میں دو تہائی اور تین تین بار دھونے میں پورا مد خرچ ہوتا تھا۔ ملخصاً (فتاوی رضویہ ج اول ص ۱۴۰۔۱۴۱ باب الغسل، مطبوعہ: رضا اکیڈمی) ان عبارتوں سے آپ کی دقت نظر آشکار ہوتی ہے وہیں یہ بھی عیاں ہوتا ہے کہ ذخیرۂ احادیث پر آپ کی نظر کتنی گہری تھی۔

**تین مد پانی سے غسل کر لینے کی توجیہ:** صحیح مسلم میں ام المؤمنین عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالی عنہا سے روایت ہے: إِنَّمَا كَانَت تَغْتَسِلُ هِيَ وَالنَّبِيُّ ﷺ فِي إِنَاء وَاحِد يَسَعُ ثَلٰثَةَ أَمْدَاد أَوْقَرِيبًا مِنْ ذٰلِك. وہ اور حضور ﷺ ایک برتن میں جو تین مد یا اس کے قریب کی گنجائش رکھتا تھا، نہا لیتے۔ اس پر اعلیٰ حضرت فرماتے ہیں اس کا ایک معنی تو یہ ہے کہ دونوں کا غسل اسی تین مد پانی سے ہو جاتا تو ایک غسل کے لیے ڈیڑھ ہی مد پانی رہا مگر علما نے اسے بعید جان کر تین توجیہیں فرمائیں۔

اوّل: یہ کہ ہر ایک کے علاحدہ غسل کا بیان ہے کہ حضور اسی ایک برتن سے جو تین مُد کے برابر تھا غسل فرما لیتے ذکرہ القاضی عیاض۔

اس پر امام احمد رضا قدس سرہ فرماتے ہیں کہ یہ توجیہ متعدّد صحیح احادیث کے خلاف ہے۔ اس لیے کہ حضرت ام المؤمنین کا قصد فی اناء واحد سے یہ ہے کہ آپ نے حضور ﷺ کے ساتھ ایک برتن سے غسل فرمایا جیسا کہ اس کی مزید صراحت شیخین کی روایت تَخْتَلِفُ أَيْدِينَا فِيهِ اور مسلم کی دوسری روایت "مِنْ إِنَاء بَيْنِي وَ بَيْنَه وَاحِد فَيُبَادِرُنِي حَتّٰى اَقُوْلَ دَعْ لِي"[1] سے ہوتی ہے۔

یہ احادیث اس بارے میں صریح ہیں کہ ام المؤمنین اور حضور ﷺ نے ایک برتن سے ایک ساتھ غسل فرمایا۔

دوم: یہ کہ مد سے یہاں صاع مراد ہے تاکہ یہ فرق والی حدیث کے موافق ہو جائے جس میں فَرَق سے تین صاع مراد ہے۔ (واضح ہو کہ امام اعظم رضی اللہ تعالی عنہ کے یہاں مد دو رطل کا ہوتا ہے اور موجودہ پیمانہ سے تین پاؤ کا اور صاع ہمارے نزدیک ایک پیمانہ ہے جو آٹھ رِطل یعنی تین سیر کا ہوتا ہے۔ اس دوسری توجیہ پر اعلیٰ حضرت فرماتے ہیں یہ اس کا محتاج ہے کہ مُد بمعنی صاع زبانِ عرب میں آتا ہو

(۱) فتاویٰ رضویہ ج اول ص ۱۶۰۔۱۶۱، باب الغسل

اور اس میں سخت عمل ہے ۔ فقیر نے صحاح، صراح، قاموس، تاج العروس، لغاتِ عرب مجمع بحارالانوار، نہایہ، مختصر السیوطی، لغات حدیث، طلبۃ الطلبۃ، مصباح المنیر اور لغاتِ فقہ میں اس کا پتہ نہ پایا اور بالفرض بطور شاذ اگر آیا بھی ہو تو بھی بغیر کسی قرینہ اس پر محمول کرنا صحیح نہیں۔

سوم: یہ کہ حدیث میں زیادہ کا انکار نہیں ہے تو ممکن ہے کہ جب پانی ختم ہو گیا ہو تو دونوں نے اور زیادہ فرما لیا ہو۔ اس پر فرماتے ہیں اقول: یہ بھی بعید ہے کہ اس تقدیر پر ذکر کی گئی مقدار عبث اور بے کار ہو جائے گی اور قریب تر توجیہ وہی ہے جو میں نے پہلے بیان کی، اس لیے حدیث کو اگر اشتراک پر محمول کیا جائے تو ممتنع نہیں اس لیے ابویعلی اور طبرانی کی روایت میں نصف مد سے وضو کرنے کا ذکر ہے اور امام محمد رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ ایک مد سے کم پانی میں پورے جسم کا غسل ممکن نہیں اس کو علامہ عینی نے عمدۃ القاری میں ذکر فرمایا ہے تو اس کا مفاد یہ ہوا کہ ایک مد سے پورے جسم کا دھونا ممکن ہے اور یہاں تو ڈیڑھ مد ہے اتنے پانی سے غسل کر لینا بدرجۂ اولی ممکن ہے۔[1]

یہاں اعلیٰ حضرت کی جولانئ فکر اور فہم حدیث تو دیکھیے کہ وہ مشکل مقام جہاں حضرت قاضی عیاض اور امام نووی جیسے محققین فن کی دور بیں نگاہیں نہیں پہونچ سکیں اور ایسی توجیہات ان سے واقع ہوئیں جو راویت و درایت دونوں کے خلاف تھیں اعلی حضرت نے ان کی فروگذاشت پر تطفل ظاہر کرتے ہوئے حدیث پاک کی وہ نفیس توضیح فرمائی کہ حدیث اپنے اصل معنٰی پر باقی بھی رہی اور اعتراضات سے سالم بھی۔

زیر نظر مقالہ میں فقیہ عالم اسلام، مجدد اعظم سیدنا اعلی حضرت امام احمد رضا قادری بریلوی قدس سرہ العزیز کی فقہی بصیرت کو فتاوی رضویہ جلد ہفتم کے آئینے میں اجاگر کرنے کی کوشش کی گئی ہے یہ اگرچہ چھوٹا منہ بڑی بات ہے، لیکن وقت کا تقاضا ہے کہ اعلی حضرت قدس سرہ کی تحقیقات، ان کے فتاوی میں موجود گنجہائے گراں مایہ کو نہایت آسان اسلوب میں لوگوں کے سامنے پیش کیا جائے۔ زیر نظر مقالہ اس سلسلے کی ایک کڑی ہے جس میں تفصیل کے ساتھ فتاوی رضویہ جلد ہفتم کے حوالے سے اعلی حضرت کی فقہی بصیرت پر روشن ثبوت فراہم کیے گئے ہیں۔ اس اجمال کی تفصیل یہ ہے کہ آپ کے فتاوی گوناگوں خصوصیات، بیش بہا افادات کے حامل ہیں مثلا: کوئی مسئلہ ایسا پیش آیا جس میں

---

(۱) فتاوی رضویہ ج اول ص ۱۶۰۔۱۶۱، باب الغسل

تعارض ادلہ کی بنیاد پر فقہا کا اختلاف منقول تھا آپ نے دلائل و براہین کی روشنی میں پہلے تطبیق دینے کی کوشش فرمائی۔ تطبیق کی صورت ممکن نہیں تھی تو ان میں سے کسی ایک کو راجح اور دوسرے کو مرجوح قرار دیا۔ جو مشکل مقامات تھے اس کی عقدہ کشائی کی، جو مسائل مبہم تھے ان کی توضیح فرمائی۔ جو مسئلہ تنقیح طلب تھا اس کی توضیح فرمائی۔ جو مسائل تشنۂ تحقیق تھے ان کی مکمل تحقیق فرمائی۔ جو مسائل غیر منصوص تھے ان کے احکام کا استنباط و استخراج منصوص مسائل کی روشنی میں فرمایا۔ جہاں متقدمین فقہا سے لغزش و خطا واقع ہو گئی تھی اس کی نشاندہی فرمائی اور شان تواضع یہ کہ ان کی فروگذاشت پر تنبیہ کو تطفل (بچکانہ پن) سے تعبیر فرمایا، ہاں مخالفین پر تعاقبات میں کوئی کسر نہ اٹھا رکھی، ان کی تحقیق کے فساد کو طشت از بام کر دیا آپ کے تعاقبات ان کے لیے سیف الٰہی سے کم نہیں۔ ذیل کی سطور میں ہم اس مقالہ کے ذیلی عناوین کی سرخیاں پیش کر رہے ہیں

## ذیلی عناوین

۱. مشکلات و مبہمات کی توضیح
۲. مختلف اقوال میں ترجیح
۳. کثیر جزئیات کی فراہمی
۴. مراجع اور حوالوں کی کثرت
۵. فکر انگیز تحقیقات
۶. غیر منصوص احکام کا استنباط اور جدید مسائل کی تحقیق
۷. تخریج احادیث
۸. علم حدیث میں کمال اور قوتِ اِستنباط واِستدلال
۹. تطفلات (سہو و خطا پر تنبیہات)
۱۰. علم کلام میں مہارت
۱۱. علم تاریخ میں مہارت
۱۲. مخالفین و موافقین پر تعاقبات
۱۳. دنیاوی معاملات سے آگاہی

یہ تحقیقی مقالہ استاذ گرامی، خیر الاذکیا، عمدۃ المحققین، علامہ محمد احمد مصباحی، سابق صدر المدرسین و ناظم تعلیمات جامعہ اشرفیہ، مبارک پور، اعظم گڑھ کی نگرانی میں سال ۸-۲۰۰۹ ء میں اختصاص فی الفقہ کے دوران لکھا گیا، اس کو از اول تا آخر حضور خیر الاذکیا نے ملاحظہ فرماکر اصلاح فرمایا، اور انھیں کی ترتیب و اصلاح کے ساتھ سب سے پہلی بار اعلی حضرت امام اہلسنت کے عرس صد سالہ کی مناسبت سے ۱۴۴۰ھ/نومبر ۲۰۱۸ء میں فتاوی رضویہ جہان علوم و معارف کی دوسری جلد کے ساتھ المجمع الاسلامی، مبارک پور سے شائع ہوا۔ اب اسے علیحدہ کتابی شکل میں افادۂ عام کی غرض سے شائع کیا جارہا ہے۔ امید ہے کہ اس کتاب کے ذریعے اعلی حضرت امام اہل سنت مولانا شاہ احمد رضا قادری قدس سرہ کے فقہ و فتاوی کے میدان میں علو مرتبت اور کمال کو سمجھنے میں آسانی ہوگی اور اہل تحقیق اسے پڑھ کر امام اہل سنت کی عبقری شخصیت کو خراج تحسین پیش کرنے پر مجبور ہوں گے۔ راقم سطور نے حتی المقدور اپنی کم علمی و کوتاہ نظری کے باوجود فتاوی رضویہ کی ساتویں جلد پر تحقیق کی کوشش کی ہے۔

متعدّد بار پوری جلد کو پڑھ کر اس سے نتائج اخذ کرنے کی کوشش کی گئی ہے اس میں ہم کہاں تک کامیاب ہوسکے ہیں یہ فیصلہ دیدہ ور قارئین اور اہل تحقیق پر چھوڑا جاتا ہے۔ میں اپنے مشفق و کرم فرما، استاذ گرامی، حضور خیر الاذکیا، سند العلما، عمدۃ المحققین، رأس المتکلّمین، علامہ محمد احمد مصباحی دامت برکاتہم العالیہ، ناظم تعلیمات و سابق صدر المدرسین، جامعہ اشرفیہ، مبارک پور کا شکریہ ادا کرتا ہوں کہ حضرت نے اس پر نظر ثانی فرماکر، اصلاحی عمل سے گذار کر اسے قابل اشاعت بنایا۔

یہ کتاب میرے ایک علم دوست عزیز، محب گرامی قدر حضرت مولانا غلام نبی رضوی صاحب، ساکن لُہرپٹّی، ضلع مہوتری، نیپال، حالیہ مقیم بلدیہ، قطر، کے تعاون سے چھپ کر منظر عام پر آرہی ہے اللہ تعالی مولانا کی عمر، عمل، رزق اور صحت میں برکتیں عطا فرمائے اور اسے توشۂ آخرت بناکر صدقۂ جاریہ فرمائے۔

**محمد رضا قادری مصباحی**

خادم تدریس: جامعہ اشرفیہ، مبارک پور، اعظم گڑھ ۲۴؍ شعبان المعظم ۱۴۴۲ھ

سرپرست و خادم اعلی راشٹریہ علما کونسل، نیپال ۷؍ اپریل ۲۰۲۱ء

# مشکلات و مبہمات کی توضیح

پیچیدہ مقامات کی توضیح و تشریح اور مشکلات و مبہمات کی تنقیح و تبیین یہ کام کتنا اہم، دقت نظر اور وسعت مطالعہ کا متقاضی ہے وہ اہل فہم پر مخفی نہیں، امام احمد رضا قدس سرہ نے اس مشقت خیز امر کو کمال مہارت کے ساتھ سر فرمایا ہے۔ فقہاے سلف کے کلام میں جہاں خفاوابہام رہ گیا تھا انھوں نے اس کو روشن فرمایا اور جن دقیق نکات کی طرف صراحۃً ان کی توجہ نہیں ہو سکی تھی ان کی طرف لطیف اشارہ بھی فرمایا، اس ضمن میں بے شمار مثالیں آپ کے فتاوی میں موجود ہیں۔ یہاں پر چند شواہد فتاوی رضویہ جلد ہفتم سے نذر قارئین ہیں۔

(۱)

بحرالرائق کتاب البیوع میں ہے:"البیع المنهی عنه ثلثة باطل وفاسد و مکروه تحریما". وہ بیع جس سے منع کیا گیا ہے تین ہیں، باطل، فاسد، اور مکروہ تحریمی۔

اس پر اعلیٰ حضرت قدس سرہ فرماتے ہیں: والمرادصورة البیع الحاصلة من بعت و اشتریت اعم من ان یتحقق معناه الشرعی أولا. بیع ممنوع سے مراد صورت بیع ہے جو بِعتُ واِشتریت کے صیغوں سے حاصل ہوتی ہے عام ازیں کہ اس کا معنی شرعی متحقق ہو یا نہ ہو، اس لیے کہ باطل سرے سے بیع ہی نہیں بیع ممنوع ہونا تو بعد کی چیز ہے اور یہ بات مسلّم ہے کہ نہی شے کی مشروعیت کو ثابت کرتی ہے اسی توجیہ کی بنیاد پر فقہاے کرام نے بیع کی تین قسمیں فرمائیں: باطل، فاسد، صحیح، اگر یہ بیع صوری کی تقسیم نہیں ہے تو اس میں کھلا ہوا تسامح ہے۔ (۱)

(۱) فتاوی رضویہ، ج: ۷، ص: ۲۷، مطبوعہ: رضا اکیڈمی، ممبئی۔

اس مقام پر اعلیٰ حضرت کی نکتہ سنجی اور ژرف نگاہی ملاحظہ کیجیے کہ مختصر سی عبارت میں کتنے بڑے اعتراض کا حل پیش فرما دیا اور صاحب بحر کے کلام میں ایسی نفیس اور دل پذیر توجیہ فرمائی کہ ابہام و خفا جاتا رہا۔

﴿۲﴾

## بیع باطل کی تعریف اور صاحبِ بحر کے کلام کی نفیس توجیہ

اعلیٰ حضرت امام احمد رضا قدس سرہ نے بیع باطل کی تعریف یہ فرمائی ”وہ بیع جس کے نفس عقد یا محل میں خلل ہو“ خللِ عقد جیسے مجنون کی بیع و شرا کہ اس کا قول شرعاً لا قول کے درجہ میں ہے، اور خللِ محَل جیسے مردار کی بیع کہ مردار مال ہی نہیں تو محل عقد بھی نہیں۔

اس کے بعد صاحب در مختار کا ایک قول نقل فرمایا: ” كل ماأحدث خللافی رکن البیع فھو مبطل“ ہر وہ چیز جو رکن بیع میں خلل انداز ہو وہ بیع کو باطل کرنے والی ہے۔

اس پر علامہ شامی علیہ الرحمۃ نے رد المحتار میں فرمایا ” ھو الإیجاب والقبول بأن کان من مجنون أوصبی لا یعقل فکان علیه أن یزید أو فی محله أعنی المبیع فان الخلل فیه مبطل بأن کان المبیع میتة أو حرا أو خمرا کما فی البدائع“. رکن بیع وہ ایجاب و قبول ہے۔ اس میں خلل اس طور پر کہ وہ پاگل یا ناسمجھ بچہ کی طرف سے صادر ہوں صاحب در مختار پر یہ ضروری تھا کہ او في محله کا بھی اضافہ کرتے یعنی محل (بیع) میں خلل بھی مبطل بیع ہے بایں طور کہ مردار، آزاد یا شراب کی بیع ہو جیسا کہ بدائع میں ہے۔

صاحب در مختار نے صرف اتنا کہنے پر اکتفا کیا کہ رکن بیع میں جو مخل ہو وہ مبطل بیع ہے اس پر علامہ شامی نے یہ گرفت فرمائی کہ علامہ علاء الدین کو اتنا اور کہنا چاہیے تھا کہ جو چیز محل بیع میں خلل انداز ہو مثلاً مردار یا آزاد یا شراب کو مبیع بنائیں تو یہ بھی مبطل

بیع ہے کہ اول الذکر دونوں بالاتفاق مال نہیں ہیں اس لیے کہ مال کے لیے ضروری ہے کہ وہ قیمت والا ہو لوگ اس کی طرف رغبت کریں اور ضرورت کے وقت اس کا اٹھا رکھنا ممکن ہو اور یہاں یہ ساری باتیں مفقود ہیں اور ثانی الذکر مسلمانوں کے یہاں مال نہیں

علامہ شامی کے اس کلام پر امام احمد رضا قدس سرہٗ کی جولانی فکر، وسعت نظر اور قلم کی عقدہ کشائی ملاحظہ فرمائیں۔ لکھتے ہیں:

**أقول:** الإيجاب حدث لابدله من محل كالضرب لاوجودله بدون مضروب فإذاانعدم المحل بتطرق الخلل وجب انعدام الركنين لانعدام مايتعلقان به ألاترى أن من قال: بعتك نجوم السماء وأمواج الهواء وأشعة الضياء وقال الآخر: اشتريت لم يفهم هذا إيجابا ولا قبولا في الشرع الخ.

**میں کہتا ہوں:** ایجاب حدث ہے، جس کے وجود کے لیے محل کا موجود ہونا ضروری ہے، جیسا کہ ضرب کا وجود بغیر مضروب کے نہیں ہو سکتا، چناں چہ جب خلل کے راہ پانے کی وجہ سے محل معدوم ہو جائے تو دونوں رکنوں (ایجاب و قبول) کا معدوم ہونا واجب ہے اس سبب سے کہ جو ان کا متعلق ہے وہ معدوم ہے، کیا آپ نہیں دیکھتے کہ جس شخص نے کہا میں نے تم سے آسمان کے تاروں، ہوا کی موجوں اور روشنی کی شعاعوں کو بیچا اور دوسرے نے کہا میں نے خریدا تو اس کو شرعا ایجاب و قبول نہیں سمجھا جاتا اسی طرح قائل کا کہنا: میں نے تجھ سے اس آزاد کی بیع کی اور اس خون کو خریدا کیوں کہ مالیت کے منعدم ہونے کے بعد کوئی فرق نہیں، خلاصہ یہ کی محل میں خلل رکن میں خلل کو واجب کرتا ہے، تو گویا خللِ رکن کے ذکر میں خلل محل بھی معنیً مذکور ہوا، ہاں !اگر صاحب در مختار محل کا بھی ذکر کر دیتے تو زیادہ ظاہر اور واضح ہوتا۔ (۱)

یہاں امام احمد رضا قدس سرہٗ نے اس نکتہ کی جانب نظر فرمائی کہ ایجاب ہو یا قبول یہ امر حادث ہیں اور حادث کے لیے کسی محل کا ہونا ضروری ہے، جس طرح

(۱) فتاوی رضویہ، ج:۷، ص:۲۸، مطبوعہ: رضا اکیڈمی، ممبئی

ضرب، تنہا اس کا وجود بغیر مضروب کے نہیں ہو سکتا یوں ہی ایجاب کا وجود بھی بغیر محل کے نہیں ہو سکتا اور خلل کی وجہ سے جب محل معدوم ہو تو دونوں رکن بھی لا محالہ معدوم ہوں گے، اس کو یوں سمجھیں کہ کسی شخص نے کہا میں نے تجھ سے آسمان کے تاروں، ہوا کی موجوں، اور روشنی کی شعاعوں کی بیع کی اور دوسرے نے قبول کرتے ہوئے کہا: میں نے خریدا، تو شرعا ایجاب کا تحقق ہوا نہ قبول کا اس کی وجہ یہ ہے کہ محل عقد میں خلل واقع ہوا ہے، کہ ہوا کی موج، آسمان کے ستارے، اور روشنی کی شعاعیں مال کے قبیل سے ہیں ہی نہیں جب کہ بیع کے لیے ضروری ہے کہ وہ مال متقوم ہو جب محل کا وجود نہیں ہوا تو ایجاب وقبول کا بھی وجود نہیں ہوا، اس سے یہ سمجھ میں آیا کہ محل میں خلل رکن میں خلل کا موجب ہے، تو جب رکن بیع میں خلل کا ذکر ہو گیا تو اس کے تحت ہر خلل آگیا خواہ وہ خلل رکن میں براہ راست ہو یا بالواسطہ، جیسے محل میں خلل کی وجہ سے رکن میں بھی خلل آگیا، تو گویا صاحب در مختار کے کلام میں معنوی طور پر محل بیع میں خلل کا ذکر بھی موجود ہے، ہاں! اگر خللِ محل کا ذکر بھی کر دیا جاتا تو اور واضح ہو جاتا۔

اس سے آپ کی دقت نظر بخوبی عیاں ہوتی ہے۔

(۳)

## مال کی چار قسمیں اور ان میں ہر ایک کے مبیع وثمن ہونے کی مکمل تحقیق

بحر الرائق وغیرہ میں ہے کہ مال کی چار قسمیں ہیں:

**اول:** وہ کہ ہر حال میں ثمن ہی رہتا ہے، یہ سونا چاندی ہیں۔ خواہ ان کے عوض کوئی شے بیچی جائے یا ان کو کسی چیز کے عوض بیچا جائے، اہل عرف اسے ثمن کہیں یا نہ کہیں، مثلاً: سونے اور چاندی سے برتن بنا لیے گئے اور اس میں جو صناعی اور کڑھائی ہوئی اس کی وجہ سے وہ ثمن خالص نہ رہ گئے اس کے باوجود اس کی بیع، شرعًا بیعِ صرف ہی ٹھہرے گی یعنی ثمن سے ثمن کو بیچنا۔ (۱)

(۱) فتاوی رضویہ، ج: ۷ ص: ۱۳۲، مطبوعہ: رضا اکیڈمی، ممبئی (رسالہ کفل الفقیہ الفاھم فی احکام

**دوم:** وہ مال جو ہر حال میں مبیع ہے جیسے: کپڑے اور چوپائے۔

اس قسم دوم پر علامہ طحطاوی کی طرف سے یہ ایراد قائم ہوا، کہ بیع مقایضہ (جس میں متاع کو متاع کے بدلے بیچا جاتا ہے) اس میں دونوں متاع من وجہ ثمن ہیں ۔ مثلاً: ہم نے کپڑے کو کپڑے کے بدلے میں بیچا تو یہ بیع مقایضہ ہوئی اور کپڑا من وجہٍ سامان ہے اور من وجہٍ ثمن بھی تو آپ کا یہ کہنا کہ کپڑے اور چوپائے ہر حال میں مبیع ہی ہوتے ہیں یہ صحیح نہیں۔

**علامہ شامی کی توجیہ:** علامہ شامی نے بحر کے دفاع میں قسم دوم کی توجیہ یہ فرمائی:

وہ مال جو ہر حال میں مبیع ہو مثلاً: کپڑا اور چوپایہ اس کا مطلب یہ ہے کہ اگر ان کے عوض میں کوئی چیز بیچی جائے اور ان کا مبادلہ کسی شئے سے ہو تو وہ کبھی ذمہ پر دین ہو کر لازم نہیں ہوں گے، اور ثمن ہونے کے یہی معنی ہیں کہ ذمہ پر دین ہو کر لازم ہو، اور بیع مقایضہ میں دونوں متاعوں میں سے کوئی بھی ذمہ میں دین ہو کر لازم نہیں ہوتے لہٰذا وہ مبیع ہی رہے ثمن نہ ہوئے۔

**اس پر اعلیٰ حضرت کا اعتراض:** علامہ شامی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی مذکورہ توجیہ پر اعلیٰ حضرت یہ نقض وارد فرماتے ہیں:

**أقول:** وفيه أن المصوغ من الحجرين أيضا لا يثبت دينا فى الذمة بل يتعين فى العقود كما تقدم من البحرفإن سلم هٰذا ورد النقض على ذلك فليتا مل.اهـ.[1]

اس ایراد کی توضیح یہ ہے: آپ کا یہ کہنا کہ ثمن ہونے کا معنی ہی یہی ہے کہ ذمہ پر دین کے طور پر لازم ہو اور جو ذمہ میں لازم نہ ہو وہ ثمن نہیں، صحیح نہیں، کیوں کہ چاندی اور سونے کی گڑھی ہوئی چیزیں مثلاً: برتن یا گہنا وغیرہ، یہ بھی ذمہ پر دین نہیں ہوتے بلکہ

---

قرطاس الدراهم)
(۱) فتاوی رضویہ، ج:۷، ص:۱۳۳، مطبوعہ: رضا اکیڈمی، ممبئی

عقد میں متعیّن ہوجاتے ہیں، جیساکہ بحر الرائق کے حوالے سے گزرا، حالاں کہ یہ بالاتفاق ثمن ہیں یہ الگ بات ہے کہ خالص ثمن نہیں رہے، جیساکہ ابھی بحر کے حوالے سے بیان کیا گیا، پس اگر آپ کی یہ توجیہ قبول کرلی جائے تو خود بحر پر نقض وارد ہوجائے گا، پس چاہیے کہ بحر کی عبارت کی کوئی ایسی توجیہ پیش کی جائے جو ان ایرادات سے خالی ہو۔

اب خود اعلیٰ حضرت، علامہ طحطاوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے سابق ایراد کا جواب دے رہے ہیں:

والأظهر عندي الجواب بأن كل سلعة فى المقايضة مبيع أيضا ولايمكن أن تصير ثمنا محضا وإن كان لها وجهة إلى الثمنية من حيث إن البيع لايقوم إلا بالبدلين بخلاف القسم الآتى فإنه تارة يصير ثمنا بحتا وأخرى مبيعا خالصا فمعنى القسمين أنه لاينفك عنه كونه ثمنا أوكونه مبيعابشيء من الأحوال وإن اعتراه وجهة أخرى ايضا فى بعض الحال.اهـ.[1]

اور میرے نزدیک صاف جواب یہ ہے کہ بیع مقایضہ میں ہر شَے مبیع ہے اور ثمن خالص نہیں ہو سکتی اگر چہ اس کا ایک رخ ثمنیت کی طرف بھی سہی، اس لیے کہ بیع بغیر ثمن و مبیع دونوں کے نہیں ہو سکتی بخلاف قسم آئندہ کے کہ وہ کبھی خالص ثمن ہوتی ہے اور کبھی خالص مبیع، تو ان دونوں قسموں کے یہ معنی ہیں کہ اس کا ثمن یا مبیع ہونا کسی حال اس سے جدا نہ ہو، اگر چہ بعض اوقات اسے دوسرا رخ بھی عارض ہو۔

ماقبل میں گزرا کہ علامہ طحطاوی نے صاحب بحر پر بیع مقایضہ کے ذریعے اعتراض کیا تھا کہ اس میں دونوں متاع من وجہ ثمن ہیں، اعلیٰ حضرت فرماتے ہیں: بیع مقایضہ میں ہر شَے مبیع بھی ہے اور من وجہ ثمن بھی جیساکہ طحطاوی نے فرمایا: خالص ثمن نہیں ہے اگر چہ اس کا ایک رخ ثمنیت کی طرف بھی ہے اس لیے کہ بیع بغیر مبیع و ثمن کے منعقد ہی نہیں ہو سکتی، اگر دونوں متاعوں کو مبیع ہی تسلیم کرلیا جائے ثمن کو

(۱) فتاوی رضویہ، ج:۷، ص:۱۳۳، مطبوعہ رضا اکیڈمی ممبئی

چھوڑ کر تو بھی صحیح نہیں۔

توصاحب بحر کے کلام میں دونوں قسموں کا مطلب یہ ہوا، کہ اس کا ثمن یا مبیع ہونا کسی حال میں اس سے جدا نہ ہو یعنی سونا چاندی سے ثمنیت کبھی ختم نہیں ہو سکتی اگرچہ بعض اوقات کسی صنعت کی وجہ سے مبیع بھی بن جاتے ہیں، اسی طرح کپڑے اور چوپایے سے مبیع ہونا کسی حال میں جدا نہیں ہوتا اگرچہ من وجہٍ ثمنیت بھی عارض ہو جائے۔

مذکورہ بالا توضیحات سے اعلیٰ حضرت کی فقہی بصیرت ، ژرف نگاہی، دقت نظری اور اعلیٰ دماغی کا پتا چلتا ہے، کہ بحر کی عبارت کی ایسی نفیس اور دل پذیر توجیہ آپ نے فرمائی کہ علامہ طحطاوی کا اعتراض بھی دفع ہو گیا اور علامہ شامی کی توجیہ میں جو نقص تھا وہ بھی نہ رہا۔

**صاحب تنویر الابصار پر تطفل:**

اعلیٰ حضرت نے مال کی قسم سوم یہ بیان فرمائی: الثالث مالوَصْفٍ فی ذاته ثمن تارة ومبيع اخرى.

وہ جن کی ذات میں کوئی ایسا وصف ہے جس کے سبب کبھی ثمن اور کبھی مبیع ہوتے ہیں، صاحب تنویر نے مال کی قسم سوم یہ بیان فرمائی تھی،: کہ ایک جہت سے ثمن ہو اور ایک جہت سے مبیع، اس پر اعلیٰ حضرت نے یہ فرمایا:

ولا أقول كقول التنوير :ثمن من وجه، مبيع من وجه ليعود حديث المقايضة أقول وانمازدت "لوصفٍ فی ذاته" احترازاً عن القسم الرابع فإنه أيضا يصير مرة ثمنا و أخرى لا، لالو صف فی ذاته بل للاصطلاح وعدمه.[1]

صاحب تنویر نے یہ کہا تھا کہ ایک جہت سے ثمن ہو اور ایک جہت سے مبیع میں ایسا نہیں کہوں گا کہ مقایضہ والی بات پلٹ پڑے، اور میں نے یہ قید کہ اس کی ذات

(۱) فتاوی رضویہ، ج:۷، ص:۱۳۴، مطبوعہ رضا اکیڈمی، ممبئی

میں کوئی ایسا وصف ہو اس لیے بڑھا دی کہ چوتھی قسم خارج ہو جائے کیوں کہ وہ بھی تو کبھی ثمن ہوتی ہے، اور کبھی نہیں، لیکن اپنے کسی وصف کی بنیاد پر نہیں بلکہ اصطلاح و عدم اصطلاح کی بنیاد پر۔

# مختلف اقوال میں ترجیح

مختلف اقوال میں ترجیح بڑا اہم کام ہے، جسے اجلۂ فقہا نے اپنی فقاہت اور وسعت علم کے سہارے بڑی عالی ہمتی سے انجام دیا، لیکن جہاں ان سے کوئی ترجیح منقول نہ ہو، یا جہاں مختلف تصحیح و ترجیح منقول ہوں، وہاں یہ کام اور زیادہ مشکل ہو جاتا ہے، مگر یہاں بھی اعلیٰ حضرت کا قلم حق رقم اور دقت نظر لائق خراج تحسین ہے کہ اس دشوار ترین مرحلے کو بھی کامیابی کے ساتھ سر فرمایا ہے۔

ذیل کی سطور میں اس ضمن میں چند شواہد نذر قارئین ہیں:

(۱)

## "قبول" "ہبہ" کا رکن نہیں ہے، مختلف اقوال فقہا میں ترجیح اور فقہی شواہد و جزئیات سے حکم مذکور کی تائید و توثیق

باب بیع میں اس کے ارکان، ایجاب و قبول ہیں لیکن باب ہبہ میں صرف "ایجاب" بالاتفاق اس کا رکن ہے، اب سوال یہ ہے کہ کیا ایجاب ہی کی طرح قبول بھی ہبہ کا رکن ہے یا نہیں؟ تو اس سلسلے میں فقہائے کرام کی آرا ایک دوسرے سے مختلف ہیں بعض حضرات نے قبول کو بھی مثل ایجاب ہبہ کا رکن قرار دیا ہے، اور بعض نے اس کی نفی کی ہے۔

**اعلیٰ حضرت قدس سرہ رقم طراز ہیں:**

ہمارے مشایخ مذہب رحمہم اللہ تعالیٰ کو اختلاف ہے کہ قبول بھی مثل ایجاب، رکن ہبہ ہے یا نہیں؟

مشی علی الأول فی الکافی والکفایة والتنویر والدر و هبة الهدایة وقال الاتقانی: إنه قول الإمام علاؤالدین فی تحفة الفقهاء ومشی علی الثانی فی الحصر والمختلف والنهایة والدرایة والعنایة والعینی و عامة الشروح قال الاتقانی : إنه قول الإمام شیخ الإسلام خواهر زاده فی مبسوطه وبه جزم فی کتاب الأیمان من الهدایة والکرمانی والتاویلات.ومحیط السرخسی.اهـ.[1]

کافی، کفایہ، تنویر الابصار، در مختار اور ہدایہ کے باب الہبہ میں قول اول کو اختیار فرمایا ہے، اتقانی نے کہا: تحفۃ الفقہامیں امام علاء الدین کا یہی قول ہے۔

اور حصر، مختلف، نہایہ، درایہ، عنایہ، عینی، اور عامۂ شروح میں قول ثانی کو اختیار فرمایا ہے، اتقانی نے کہا: شیخ الاسلام خواہر زادہ نے اپنی مبسوط میں یہی قول کیا ہے، اور اسی پر ہدایہ کی کتاب الأیمان، کرمانی، تاویلات اور محیط سرخسی میں جزم کیا گیا ہے۔

مذکورہ بالا عبارات سے دو طرح کے قول سامنے آئے بعض فقہا نے قبول کو رکن قرار دیا اور بعض نے اس کی نفی کی، لیکن بات اب بھی واضح نہیں ہوتی کہ اس میں راجح مفتی بہ کون سا قول ہے ؟ اعلیٰ حضرت امام احمد رضا قدس سرہ نے اس مشکل امر کو نہایت آسانی سے حل فرمایا ہے اور دلائل و براہین کی روشنی میں نہایت ہی دقت نظری سے یہ ثابت فرمایا ہے کہ راجح و معتمد اور مفتی بہ قول ثانی ہے، اور اصول بھی اس کا مقتضی ہے۔

ہم ان کے دلائل و براہین کا خلاصہ اپنے الفاظ میں سپرد قلم کر رہے ہیں:

اعلیٰ حضرت کا موقف یہ ہے کہ قبول رکن نہیں زیادہ سے زیادہ یہ کہہ سکتے ہیں کہ یہ ثبوت ملک کی شرط ہے، رہا واہب کے اذن سے مجلس میں قبضہ تو یہ بھی قبول نہیں بن سکتا بلکہ قبول کا قائم مقام ہو جائے گا اور تحقیق یہ ہے کہ قبضہ بھی بذات خود ثبوت ملک کی شرط ہی ہے۔

---

(۱) فتاوی رضویہ، ج:۷، ص:۴۳۵، مطبوعہ: رضا اکیڈمی، ممبئی

